نہ آنکھون مین تھا اشک اور نہ سینے مین جگر ٹھہرا
نکلتے ہو گیا وہ لعل وہ سلک گہر ٹھہرا

عبث تو گھر بناتا ہے مری آنکھون مین ای پیارے
کسی نے آج تک دیکھا نہین پانی پہ گھر ٹھہرا

کہون کیا انقلاب اسوقت مین یارو زمانیکا
جسے سب عیب سمجھین تھے سو نظرون مین ہنر ٹھہرا

عجب کیا ہے جو آہ آتشین دل سے مرے نکلے
ہوا باہر جو شعلہ سنگ سے ظاہر شرر ٹھہرا

یہ وہ نالہ ہے جو آہن دلونکو موم کرتا تھا
نکی تاثیر اوس ظالم کے دلمین بے اثر ٹھہرا

کہین یہ بھی ستم دیکھا ہے یارو آشنائی مین
سمجھتے تھے جسے ہم نفع سو جیکا ضرر ٹھہرا

اشارے سے کے بولا نیسے ہوا رسوا ہے یہ سودا
قیامت اوسپہ آویگی جو میرے قول پر ٹھہرا

قتل سے میرے عبث قاتل پھرا
اوسنے موہنہ پھیرا ہمارا دل پھرا

خاک ہے یہ عاشقونکی ای کلال
چاک پر اپنے نہ تو یہ گل پھرا

اوٹھگیا دل کا مرے اب اعتبار
یہ تو خوبان سے جہان کے مل پھرا

دیکھتے ہی خط چلا یون شاہ حسن
جسطرح منزل ہو عامل پھرا

بیٹھہ رہ سودا تسلی دل کو دے
در بدر منت سے کیا حاصل پھرا

زخم دل کے تر و تازہ ہین انگور سدا
جاری رہتا ہے مری چشم کا ناسور سدا

جسکی ہم تیغ نگہ سے ہوے گھائل یارو
چشم زخم اوس سے زمانیکا ہے دور سدا

ہے انھین شوق کسی دل کے لہو پینے کا
دیکھتا ہون مین تری آنکھون کو مخمور سدا

گو نہ ہے شیشہ گردون مئی گلرنگ مجھے
خون دل سے تو مرا جام ہے معمور سدا

یار کی دیکھے تجلی جو تو موسے کیطرح
سنگ رہ سے ترے نکلے شرر طور سدا

ایک شب آ کوئی دلسوز نہ دیا اسیر
شمع تک گور ہماری سے جلی دور سدا

دوستو سنتے ہو سودا کا خدا حافظ ہے
عشق کے ہاتھہ سے رہتا ہے یہ رنجور سدا

نہ طبع جب سے سرزد کبھو ہون معنی رنگین / جہان مین تخم سے بے تھو ہڑے کب گلزار ہویدا

سخن کو زادۂ طبع سخنور کہتے ہین اوسکا / زبانون پر بخوبی چاہیے اذکار ہویدا

خدا دیوے پسر تو قابل تحسین دے ورنہ / پدر ہو مورد نفرین جو ناہنجار ہویدا

کلام بے نمک کی شورانگیزی ہے ایسی کچھ / زمین بول گاہ خلق مین جون کھار ہویدا

اگر ملک عراق اک ماچہ خرسو بار ہوا وے / عراقی کی پر اس مین کا ہیکو رفتار ہویدا

مخاطب اسکو ہی کرتے ہین ارباب سخن سودا / کہ جسمین کچھ بھی عقل و ہوش کا آثار ہویدا

دل اپنا چاہتا ہے وہ جنون از غیب ہویدا / کہ شکل صبح ای ناصح نہ تار جیب ہویدا

ارادہ عشق سے پھرنے کا ہے فکر کفن بت کر / جہان یہ رزم ہوا وسپا اجل لاریب ہویدا

غنیمت جانتے ہین ہم تو ایام شباب اوسکا / وہ اسکی قدر تب سمجھے گا جب دم شیب ہویدا

ہنر ہے گرچہ فن شاعری آفاق مین سودا / اگر نادان کو پونہچے تو اس مین عیب ہویدا

تجھ قید سے دل ہو کر آزاد بہت رویا / لذت کو اسیری کی کر یاد بہت رویا

تصویر مری تجھ بن مانی نے جو کھینچی تھی / انداز سمجھ اوس کا بہزاد بہت رویا

نالے نے ترے بلبل ہم چشم نہ کی گل کی / فریاد مری سنکر صیاد بہت رویا

جوئین پڑی ہین بہتین دیکھا مین گلستان مین / تجھ قد سے خجل ہو کر شمشاد بہت رویا

آئینہ جو پانی مین ہے غرق یہ باعث ہے / تجھ سخت دلی آگے فولاد بہت رویا

سودا سے یہ پوچھا مین دلمین بھی کسیکو دون / وہ کر کے بیان اپنا روداد بہت رویا

ترکش ادا لیکر سینۂ عالم کا جہان مارا / مژگان کے بان سنے تو ارجن کا مان مارا

آتے مجھے جو دیکھا تیر و کمان اوٹھا کر / کہنے لگا کہ یارو رکھیو دہیان مارا

دندان و لب پہ ساومی تھا نیم جان مین لیکن / مسی دو وا و نگلی ملکر کھایا جو پان مارا

دیکھا مین جب گلے مین ترے ہار دست غیر — تار نگہ مین اشک کا دانہ پرو دیا
بوسے کے ذایقے کو نہین شہد وسم مین فرق — ہم پیگئے اوسے ہمین قسمت نے جو دیا
سودا ہے بے خلش تو زخود رفتگی کی راہ — کانٹا نہ پا مین اونکے فلک نے چبھو دیا

کرتا ہون سیر جب سے باغ جہان بنایا — کیا جانے گل خدا نے تجھسا کہان بنایا
اک نام تو سنا ہے دیکھا نہین کسو نے — حق نے نشان عنقا تیرا دہان بنایا
جتنے ہین خوبرویان سب دلستان ہین لیکن — اللہ نے تجھی کو اک جانستان بنایا
جنس دو دم کو اول نرا ز کھولتا ہے — یوسف سے تو بہا مین تجکو گران بنایا
صدقے مین تیرے یارب ہمسونکو کرکے پیدا — گلے کا آپ کو تین اک پاسبان بنایا
دیر و حرم کو دیکھا اللہ ری فضولی — یہ کیا ضرور تھا جب دل کا مکان بنایا
تو مست بیکار اسکو اے باغبان کہ ہمنے — نزدیک آتش گل آپ آشیان بنایا
عالم کے قمری آسا ہے طوق بندگی کا — قامت کو تیرے جبسے سرو روان بنایا
اکثر نشان سنتے ہین عالم مین نام خاطر — تو نے سخن کو سودا اپنا نشان بنایا

صد مہر ہر چند ترے جور سے جان پر آیا — پہ شکوہ نہ کبھی میری زبان پر آیا
راست کیشو نکے تف آہ سے ڈر ای ستمگر — تیر پھرتا نہین جسوقت نشان پر آیا
موسم شیب مین سب بے فائدہ ہی لعب شباب — کب ثمر دیوے ہی جون نخل خزان پر آیا
دل پر خون کو مرے غنچۂ تصویر کی طرح — لب واشد نہ کبھی راز نہان پر آیا
چشم انجم پہ نہین ابر سے وہ روز سیاہ — جو مرے دیدۂ خون ناب چکان پر آیا
رات کو دیکھ کے اے ماہ تجھے غیر کے ساتھ — طعنہ زن دل کا مرے گل کی کتان پہ آیا
ہو کے اوستاد دبستان سخن مین سودا — شعر کے قاعدہ دانان جہان پر آیا

رونے نے کیا حال دل اوس شوخ پہ روشن
جام خالی سے جو ساقی نے مجھے ڈھلکایا
پڑا دریا پہ جو اوس زلف سیہ کا سایا
مین بندھا تار نگہ کا ہی قفس مین آیا
لیلۃ القدر تھی یارو جو شب وصل تو کیا
سمجھے تھے مین خطر راہ محبت ناصح
یہ تو دو خضر سے خالی نہین اے رشک بہار
ہمسری کی مہ نو نے جو تری ابرو سے
ست کر اغماض خط آنے پہ کہ یہ قاصد غیب
رات جو رند ہوئے شیخ سے عمامہ طلب
گرچہ رویا مین ترے غم مین بہت سا لیکن
خون کے ہر قطرے سے کہتا تھا یہی لخت جگر
معنی خامہ زبان کا جو مرے رنگین ہے
بے تصنع تجھے کہتا ہون یقین کر سودا
آنکھون سے اشک جتنا آتا تھا شب نہ آیا
ہے داد خواہ بلبل اوس جنگجو پہ یارو
عارض سے چہرہ ہو کر اوس کے ہوائی رسوا
ہوتے جو غیر کے مین وارد ہوا گھر اوسکے
جس منیچے سے پیالا پیتے تھے ہم اون نے

سودا نے دیا عشق کا پانی سے جلایا
مین کہا بخشیئے صاحب مجھے مین بھر پایا
کالا کالے کا بھی دیکھا ہے نہ یون لہرایا
دام صیاد تہ خاک نہ مین بچھوایا
آخر اوس شب نے مجھے روز سیہ دکھلایا
میری تقصیر نہین دل نے مجھے بہکایا
داغ تجھہ عشق کا لالے کی ہے یا گل کھایا
بدر کر چرخ نے چہرے سے آو گھٹوایا
نامہ بردار و نکو تیرے خط رخصت لایا
شیخ نے کام بزرگی کے تئین فرمایا
اپنے رونے کا مجھے رات تسلسل پایا
تو قرہ تک بھی نہ پونہچے گا کہ مین یہ آیا
حسن در دونکا مین بندش مین نہ ادا کر سکے پایا
گل جدا شاخ سے جسدم کہ ہوا مرجھایا
زخم جگر نے یارو پانی گر جو رلایا
تیغ نگہ سے جسکے لوہو مین گل نہایا
لالے نے خاندان کو داغ اپنا کیا لگایا
پت رہ گئی کہ اون نے آنکھونہین مین ٹھہرایا
دھنیے کی کھوپڑی مین پانی ہمین پلایا

برنگ آئینہ ہم اور سینہ صاف ہوئے — جو اپنے دل پہ کسی شکل سے غبار آیا

ہماری خاک پہ گو چشم تر کسی نے نہ کی — ہمیشہ گریہ کنان ابر زار زار آیا

گئے جہان سے کیا کیا ستیزہ جو تہ خاک — کہ گل جب آیا تو مجروح بیشمار آیا

ممانعت نے کیا تیرے شہرۂ آفاق — وگرنہ مین ترے کوچے سے لاکھ بار آیا

خبر لے داد مین سودا کی یون سنا ہے آج — کہ ایک شوخ کسی بے گنہ کو مار آیا

کب دل شکستگان سے کر عرض حال آیا — ہے بے صدا وہ چینی جسمین کہ بال آیا

سینے سے مین دعا کو لایا جو شب لبون تک — کہنے لگی اجابت کیدھر خیال آیا

ملنے کا ایکدم بھی یان ضعف دل ہے مانع — اوکتا کے اوٹھ گیا وہ تب جی بحال آیا

کونین تک ملی تھی جس دل کی مجکو قیمت — قسمت کہ یک نگہ پر مین اوسکو ڈال آیا

بخشش پہ دو جہان کی آئی تھی ہمت دہر — لیکن نہ یان زبان تک حرف سوال آیا

نازان نہو تو اسپر گر تجکو سنگ مین سے — گوہر نکالنے کا کسب و کمال آیا

ارباب فہم آگے وہ صاحب ہنر ہے — کینہ کسیکے دل سے جسکو نکال آیا

دیر خراب مین کل اک مست کی زبان پر — یہ شعر اوس جگہ کے کیا حسب حال آیا

اعمال دیکھ تیرے مے شرم سے عرق ہے — اے محتسب تجھے بھی کچھ انفعال آیا

اکسیر ہے تو کیا ہے وہ مشت خاک سودا — خاطر پہ جب کسی کے اوس سے ملال آیا

باہر رکھوں نہ بزم سے اے رشک باغ پا — جون شمع سر کے گل سے کرون تا نہ داغ پا

جون غنچہ رک رہا ہے دل اس غمین کہ یان — خبر آپ جو کیا نہ کسی نے فراغ پا

کر بیت مین ہماری معانہ سمجھ کے دخل — ہر گھر مین دیکھ بھال کے رکھتا ہے زاغ پا

دل تفتگان کی خاک سے ہے آبلہ کا خوف — رکھتا نہیں ہے کچھ وہ ذرا دماغ پا

سرتا قدم گلا کر جب تک گرے نہ پانی
جون شمع داغ دل سے مشکل بہت ہے دہونا

جسطرح چاہتا ہے دنیا مین زندگی کر
لیکن تو یا درکھیو عاشق کہین نہ ہوتا

بے وجہ آشنہ نہین ہر بار دیکھنا
کوئی دم کو پہولتے ہی یہ گلزار دیکھنا

نرگس کیطرح خاک سے میری اوگے ہے چشم
ٹک آن کے یہ حسرت دیدار دیکھنا

کھینچے تو تیغ ہے حرم دل کے صید پر
اس عشق پہ بہلا تو مجھے مار دیکھنا

ہے نقش جان دیدہ ترا پر یہی ہے دہن
جی جاے یار ہی مجھے یکبار دیکھنا

ای طفل اشک ہے فلک ہشتمین یہ عرش
آگے قدم نرکھیو تو زنہار دیکھنا

پوچھے خدا سبب جو مرے اشتیاق کا
میری زبان سے ہو یہی اظہار دیکھنا

ہر نقش پا یہ تڑپے سے یار وہر اکدل
ٹک واسطے خدا کے یہ رفتار دیکھنا

کرتا تو ہے تو اُن سے کے سودے اختلاط
کوئی لہر آگئی تو مرے یار دیکھنا

تجھ بن عجب معاش ہے سودا کا ان دنون
تو بھی ٹک اوسکو جا کے ستمگار دیکھنا

نہ حرف و نہ حکایت نہ شعر و نہ سخن
نے سیر باغ و نے گل و گلزار دیکھنا

خاموش اپنے کلبۂ احزان مین روز و شب
تنہا پڑے ہوے در و دیوار دیکھنا

یا جا کے اوس گلی کو جہان تہا ترا گذار
لے صبح تا بشام کئی بار دیکھنا

تسکین دل نہ اس مین بھی پائی تو پہر یہ شغل
پڑھنا یہ شعر گر کبھو اشعار دیکھنا

کہتے تھے ہم نہ دیکھ سکین روز ہجر کو
پر جو خدا دکھاوے سو ناچار دیکھنا

سیہ کاری ہی مانند نگین ہر چند کام اپنا
نکالا رو سفید آخر مین اس صفحہ مین نام اپنا

حباب آسا کیا ہے کار استغنا تمام اپنا
رکھا محروم مین قطرے سے اس دریا مین جام اپنا

نہ پوچھے نیستی عنقا کی ہستی کو مری ہرگز
کہ مین یان تک زبان سے بھی نہین سنتا ہون نام اپنا

روشن ہے وہ ہر ایک ستارے مین زلیخا | جس نور کو تو نے مہ کنعان مین دیکھا

برہم کرے جمعیت کونین جو پل مین | لگا وہ تری زلف پریشان مین دیکھا

واعظ تو سنے بولی ہے جس روز کی باتین | اوس روز کو ہمنے شب ہجران مین دیکھا

اے زخم جگر سودۂ الماس سے خو کر | کتنا وہ مزہ تھا جو نمکدان مین دیکھا

**سودا** جو ترا حال ہے اتنا تو نہین وہ | کیا جانیے تو نے اوسے کس آن مین دیکھا

والہ کو تری چشم کے آزار ہی رہا | عیسی وقت تھا تو وہ بیمار ہی رہا

ق

چھوٹا جو زلف سے تو پھنسا دام خط کے بیچ | یہ مرغ دل ہمیشہ گرفتار ہی رہا

جاتی رہی ترے چمن حسن کی بہار | بلبل کے گل نظر مین وہ لے خار ہی رہا

جیسے ہوئی ہے قابل شمشیر وہ کمر | چھاتی پہ میرے مرہم زنگار ہی رہا

سوکھا نہ ایک پل مرا دامان و آستین | تجھ عشق مین یہ دیدۂ خونبار ہی رہا

دیکھا ہے تجکو در پہ ترے جن نے ایکبار | پھر جب تلک جیا پس دیوار ہی رہا

اک روز ایک یار نے اوس شوخ سے کہا | **سودا** کے دیکھنے سے تجھے عار ہی رہا

بولا کہ تیرے حق بطرف ہے اس امر مین | جیسے ہوا وہ خلق بد اطوار ہی رہا

اتنا تو وہ برا ہے کہ چہرے کا جسکے رنگ | پھر عمر اوسکی شکل سے بیزار ہی رہا

گو گھر مین سب کسیکے تو اے مہ جبین رہا | پروا نہین ہمین بھی یہ وہ دل نہین رہا

کیا فائدہ کہ درپے تحقیق ہم رہین | ملنے سے جسکے ہم رہے پھر تو کہین رہا

اسباب دین و دنیوی کب تھا خیال مین | تیرا ہی دھیان تا بدم واپسین رہا

صبر و قرار و ہوش و دل و دین فدا کیا | تسپر بھی میری جان تجھے مجھسے کین رہا

نکلا کسی ہی طرح نہ دل سے ترے حجاب | **سودا** سے تو تو یار سدا شرمگین رہا

نگہ قیمت کہی دل کی تو اسپر بھی گران سمجھا
جو نقدِ جان بکتا ہو کہین تو مجکو دلوا لا

خریدی کچھ نہ جنس آ کر ہم اس بازار مین سودا
بغل مین لے چلے ہین دل سو آک آتش کا پرکالا

مین دشمن جان ڈھونڈ کر اپنا جو نکالا
سو حضرت دل سلمہ اللہ تعالے

جب مست چمن سے ہو چلا گھر کو وہ لالا
غنچے نے صراحی لی اوٹھا گل نے پیالا

کہتا ہی نگہ سے یہ ترا گوشۂ ابرو
دیکھے جو کوئی خون گرفتہ تو لگا لا

مانگا جو مین دلکو تو کہا بس یہی اک دل
جتنے ہی تہ چاہے مرے کوچے سے اوٹھا لا

اے غنچہ سبب کیا ہے کہ آتے ہی چمن مین
گل جھاڑے ہے دامن تو نے نقچی کو سنبھالا

اتنا ہی تو یوسف سے مشابہ کہ عدم کے
پردے مین چھپا اوسکے تئین تجھکو نکالا

تنہا تری مژگان سے یہ دل کیونکہ بر آوے
نے تیر ہے اوس پاس نہ خنجر ہے نہ بھالا

فتنہ ہی اوٹھاتے ہو گئی پشت فلک خم
ہر گز نہ کسی گرتے کو ظالم نے سنبھالا

سودا تجھے کہتا ہون نہ خوبان سے دل اتنا
تو اپنا غریب عاجز و دل بیچنے زالا

ملک آئین جیسے تئین لوٹا
کفر و دین گبر و شیخ سے چھوٹا

موج آتش ہے سیل آنکھونکی
شاید اس دل کا آبلہ پھوٹا

نہ جیا تیری چشم کا مارا
نہ تری زلف کا بندھا چھوٹا

چمنِ دل مین عشق بویا تھا
داغ و شعلہ ہوا گل و بوٹا

گرد ہستی نے دلکو دی ہی شکست
آئنہ اس غبار سے ٹوٹا

دل یار کے ہرگز نہ سر زلف سے چھوٹا
اور اوسکو سر مار سمجھ عشق نے کوٹا

گا ہے دل خون گشتہ سوا بزم مین اپنے
شیشے سے گلرنگ کا ساقی سے نہ ٹوٹا

جا بسیے کدھر ہاتھ سے اب چشم بتانکی
تھا دل کا نگر اپنے سو ان ترکون نے لوٹا

جب بادہ خون دل ہو تو سیر چمن کجا ساقی وہ نو بہار و شراب کہن کجا

صحبت تجھے رقیب سے مین گھر مین آپ داغ کیدھر پتنگ شمع کہان انجمن کجا

تیرے لیے وطن سے جو نکلا تو پھر اوسے مانند طفل اشک کے عزم وطن کجا

صد حرف آرزو ہے زبان پر مری ولے چاہون مین تجھسے ایک کہون مین سخن کجا

غرقاب چاہ عشق جو ہوتا تو جانتا یوسف کہان مصیبت چاہ ذقن کجا

عریان تنی نے باز رکھا اوسکے ربخ سے ناصح جو چاہے جیب سیے پیرہن کجا

خلوت سرا کو پہونچے نہ سودا کا تبکدہ تو اور وہ جہان ہو بت و برہمن کجا

نہ دانہ ساتھ لے صیاد تین لے دام لیتا جا چمن مین ہمسفیرون کو مرا پیغام لیتا جا

اگر دل لیچلا ہی کی خلش مت چھوڑ سینے مین سحر لیجا نہین سکتا تو اوسکو شام لیتا جا

نتھی توفیق اگر بوسے کی تو اتنا ہی کہدیتے جو آیا ہے تو خالی مت پھرے دشنام لیتا جا

اگر اے نالہ تو چاہے کہ اوسکے گوش تک پہنچے اثر تھوڑا کہین سے کر کے قرض و وام لیتا جا

ہوا مین وسکے لیجانے پہ راضی تیری خاطر کہا کب تھا کہ ساتھ اوسکے مرا آرام لیتا جا

خیال اون انکھڑیونکا چھوڑ مت مرنیکے بعد از بھی دلا آیا جو تو اوس میکدے مین جام لیتا جا

جو چاہے منعیچے تجکو اذیت دین نہ اے زاہد گلی مین اوسکی اب سودا کا اکثر نام لیتا جا

قاتل کا ہاتھ ہرگز ہتھیار تک نہ پہونچا کار شہادت اپنا تلوار تک نہ پہونچا

افسوس کام غم کا اظہار تک نہ پہونچا یہ سخت دل بھی چشم خونبار تک نہ پہونچا

تیر ستم کو تیرے کہتا مین نوش جان ہو موتہہ زخم دل کا لیکن سوفار تک نہ پہونچا

کیا گوش فہم کرے عالم مین اب کہ کوئی خاموشی کی ہماری گفتار تک نہ پہونچا

اس مرغ ناتوان کی صیاد کچھ خبر ہے جو چھوٹ کر قفس سے گلزار تک نہ پہونچا

سنا یہ مجھسے تو کہنے لگا کہ پوچ مگو
گرفتہ ایم اجازت ز باغبان تنہا

جب بزم مین بتان کی وہ رشک مہ گیا تھا
آپس مین ہر پری رو منہ دیکھ رہگیا تھا

غنچے نے حال گل کا تجسے کہا کہ اس سے
وہ بند پیرہن مین دے کر گرہ گیا تھا

وہ شوخ آج ہمسے نظرین نہین ملاتا
شاید سنا مین جو کچھ محرم سے کہہ گیا تھا

کیا کیا دلا کے غیرت رکھا مین باز دل کو
ورنہ نہ سہنے باتین تیری مین سہ گیا تھا

ق

سودا پھر آج تیری آنکھین بھر آئیان ہین
عالم کے ڈوبنے مین کل کچھ ہی رہگیا تھا

ٹکڑے ہوئے جگر کے آستدرہ بھلے کو
خوناب دل سے ورنہ آفاق بہ گیا تھا

جگہ تھی دل کو مرے دل مین اک زمانا تھا
مرے بھی شیشے کو اس سنگ مین ٹھکانا تھا

خرید عشق نے جس روز کی متاع چمن
جو نقد جان بڑی قیمت تو دل بیعانہ تھا

جو ذکر بعد مرے ہوگا جان نثارون کا
کروگے یاد مجھی کو وہ اک دیوانا تھا

جو حد ریش کے رکھنے سے مین سخن پوچھا
ہر ایک بات مین زاہد کے شاخسانا تھا

بجرم نیم نگہ تھا نہ قتل سودا فرض
اجل کے واسطے یہ اوسکے اک بہانا تھا

عشق کی خلقت سے آگے مین ترا دیوانا تھا
سنگ مین آتش تھی جب تو شمع مین پروانہ تھا

جزو کل مین فرق اتنا ہی فقط ہے اعتقاد
ورنہ جس خرمن کو دیکھا فی الحقیقت دانہ تھا

بر سر لطف و عنایت ہمپہ جب آیا فلک
سر پہ جو تیر بلا بیٹھا سو وہ پرخانہ تھا

شب کی مجلس بیچ وہ غارتگر ہر خانہ تھا
تھے جو باہم آشنا اک ایک سے بیگانا تھا

جینے دینے کی نہین یاد اوس زمانیکی کہ شب
نالہ اپنا وقت شب اوسکے لیے افسانہ تھا

کل تو مست اس کیفیت سے تھا کہ آئی دیکھے
پھر نظر جو مدرسہ دیکھا سو وہ میخانہ تھا

اختلاط اہل آبادی سے دل آیا ہے تنگ
اے خوشا وقتے کہ تنہا ہم تھے اور ویرانا تھا

کیا ہے خط کے تئین جیسے سر چہرے
ہوا ہے خلق کو مفقود یک قلم جینا

جہان مین لطف کوئی جینے سے نہین بہتر
پر آشنا کو ترے یار ہے ستم جینا

وہ فتنہ خیز ہے ظالم جہان مین تیرا حسن
کہ باپ بیٹے کو مشکل پڑا بہم جینا

ہمین تو غم ہی مین گذرے ہے عمر تیرے ساتھ
جنھین خوشی تھی اونھین ہوے ہے الم جینا

تلاش زیست مین اتنا نہ مر کہ ہستی کی
خبر جنھون کو ہے سمجھین ہین وہ عدم جینا

دل اپنا پھیر لین خوبان سے تو آ سودا
کہ تا کجا لب خشک و چشم نم جینا

کب کسی دلسوختہ سے ساز کرتی ہے حنا
ان دونون ہاتھون پہ تیرے ناز کرتی ہے حنا

فی الحقیقت دست تیرے ہین ید بیضا خوب
تیرے ہاتھون کو کوئی ممتاز کرتی ہے حنا

مین تجا ہونگا کسی سے داد اپنے قتل کی
کس لیے تجھہ ہاتھ سے پرواز کرتی ہے حنا

حسن پر اپنے نہین گل کے تئین آتا غرور
جو ترے ہاتھون پہ یہ اب ناز کرتی ہے حنا

اوسکے ہاتھون پر لگا کر چور لوٹے کیفیت
کیا کہون مین دزدی شب ساز کرتی ہے حنا

قتل کر سودا کو خون اوسکا چھپایا گو صنم
بر ملا عالم مین اب یہ راز کرتی ہے حنا

دیکھکر جوم گئے ہین تیرے پورون پر حنا
باندھیو ہاتھون مین جاکر اونکے گورون پر حنا

دست رنگین کی تمھاری دھوم ہے چار و طرف
ان دنون آفاق مین ہے زور شورون پر حنا

یون گران ہے عہد مین اوس یار فندق بندکے
ہاتھ آتی ہے جہان مین اب کروڑون پر حنا

یون لگا فندق تو اسے مشاطہ اوسکے ہاتھ مین
اس صفائی سے لگے ہرگز نہ ڈورون پر حنا

دل بدن اوسکو یہ طاقت تھی اب مجھہ مین نہین
کیا کرون سودا ہے اوسکی اب تو زورون پر حنا

کہتی ہے میرے قتل کو یہ بیوفا حنا
پوچھہ اوس سے ٹک کہ ان نے ترا کیا کیا حنا

پیارے شعور چاہیے تزئین کے لیے
تھا مستحق خون مرا یا بھلا حنا

قاصد اشک آکے خبر کر گیا — قتل کوئی دل کا نگر کر گیا

فائدہ اب کیا کرے تریاق وصل — زہر غم ہجر اثر کر گیا

دیکھیے واماندگی اب کیا دکھائے — قافلہ یارون کا سفر کر گیا

سیر کی یون کوچۂ ہستی کی ہم — نے ہین سے جون نالہ گذر کر گیا

خاک ہماری پہ بجز نقش پا — کوئی نہ آ خاک بسر کر گیا

گریہ خجل کر نہ کہ ناصح ابھی — پاک مرے دیدۂ تر کر گیا

کیونکہ کوئی کھائے ترا اب فریب — حال مرا اسکو خبر کر گیا

سینے پہ سودا سے کہا ایکدن — غم ترا کیا سینے مین گھر کر گیا

سنکے کہا جو کوئی آیا سو یان — سیر باندازِ دگر کر گیا

ایک جو مانند گل اس باغ سے — خرم و خندان ہو گذر کر گیا

ان کے شبنم کیطرح دوسرا — شام سے رو رو کے سحر کر گیا

کیا تجھے اب فائدہ اس ذکر سے — ہر کوئی ایک طرح بسر کر گیا

بہنا کچھ اپنی چشم کا دستور ہو گیا — دی تھی خدا نے آنکھ پہ ناسور ہو گیا

بھٹکی پھرے ہے کب سے خدایا مری دعا — دروازہ کیا قبول کا معمور ہو گیا

خوش ہین شکستہ بالی سے اپنی ہم اسلیے — پرواز کا تو دل سے خلش دور ہو گیا

شب آگیا جو بزم مین پیارے تو یک بیک — چہرے سے رنگ شمع کا کافور ہو گیا

جاہی بھرا تھا اوس صف مژگان سے دل مرا — پر زخم یہ اوٹھائے کہ بس چور ہو گیا

ق

سودا کو کہتے ہین کہ ہی اوس سے مصاحبت — کتنا غلط یہ حرف بھی مشہور ہو گیا

اورون کی نسبت اندنون کچھ لگ چلا تھا وہ — دو چار جھڑکیون مین بدستور ہو گیا

موتا کو بھی ترا کرے احیا پیام لب
عیسے سخن کو سنکے ترے ہو غلام لب

جون خضر زندگی ابد ہوا وسے نصیب
یکبار دے تو جسکے تئین بھر کے جام لب

بوسے کی آرزو مین کٹی عمر بھر کبھو
اکدن ترے لبون سے نپایا مین کام لب

ہم سلسلے مین بات کے اوسکی ہوے اسیر
رکھتا ہے صید دل کے لئیے شوخ دام لب

جب تک جیے وہ نام فصاحت سنے کبھو
سحبان سنے جو سودا کا شیرین کلام لب

کھولی گرہ جو غنچے کی تو نے تو کیا عجب
یہ دل کھلے جو تجھسے تو ہو لے صبا عجب

گل داد عندلیب کو پونہچا تو کیا ہوا
فریاد کو مری ہے پہونچنا ترا عجب

فرزند اس زمانے مین کب ہو پدر سے صاف
آئینہ کو ہے سنگ سے ہونا صفا عجب

اسلام چھوڑ ہمنے کیا کفر اختیار
تو بھی وہ بت نہ رام ہوا ای خدا عجب

بالین پہ تو مرے نہ جگہ تنگ کر مسیح
یہ وہ مرض ہے جس سے کہ ہو نی شفا عجب

بیگانہ وار آکے نہ پوچھا کبھو ہمین
تم بھی کوئی ہو جان مری آشنا عجب

کی سیر ملک ملک کی سودا نے بھی ولے
ای شیخ میکدے کی ہے آب و ہوا عجب

کر حذر پیر انہین کے شیشہ خالی محتسب
تیغ ہے انہین شراب پر نکالی محتسب

کیونکہ ترک می کرین کچھ آج کے سکش نہین
ہمنے میخانے مین آکے سدہ سنبھالی محتسب

گر سبوے می مرے سر پر ہے تیری می نہین
وضع کچھ دستار کی اس سے نرالی محتسب

دخت رز کچھ ایسی ہے تیری جو تجھ سے ہے حرام
ہمنے تیری ضد سے اب وہ گھر مین ڈالی محتسب

ریش کو تسلے سے مین باندھے ترے چھوڑون ہو نیزا
ہاتھ آیا ہے مرے مضمون عالی محتسب

پھر جو نکلے میکدے کی راہ تو پیچھے ترے
بیت یہ سکھلا لگا دو لنگا ڈ فالی محتسب

تیرے غرانے کو سودا لا دے کب خاطر کے بیچ
تجکو وہ سمجھین ہین پشم شیر قالی محتسب

چھوٹے سے کے پینگ بن نہین آتی ہے آدمی کو
ٹوٹا وضو شیخ تو جورو کے انکی نیند
دے مت شکست خواب دل سخت کو فلک
بیخوابی سے ہی میرے جو شاکی وہ شمع رو
سکھ نیند چاہتا ہے سوؤن زیر آسمان
مجھ اشک مین جون ابر اثر ہوئیگا یارب
آوارہ ہے آنا کہ مین جاتا ہون جب اوس پاس
گذرے ہے شب و روز اسی فکر مین مجکو
آخر تو پھرے ہے وہ سدا خانہ بخانہ
کہتے یہی کٹتی ہے مجھے ہجر کی ہر شب
نالے سے مرے بہ گئے کہسار ہو پانی
دلکو تو نہ کر اوسکے گرفتار کسیکا
ہمیشہ ہے میری چشم پرآب در تہ آب
تو اپنا روے عرقناک آئینے مین دیکھ
سخن کی چستی و سستی ہے بحر معنی مین
گئی ہے سر سے گذر موج اشک آنکھونکی
گرہ جو تو لب دریا پہ زلف سے کھولے
دلیل ہے تری شب بے نقاب پھر نکلی
جو دیکھے مرغ ہوا کو وہ دام مین تیرے

نکیجا کرے ہے شوخ ہمارا شلنگ خواب
اوچٹی تو یہ کہا کہ صدائے تفنگ خواب
پاسے طلب کو دے عوض اسکے تو ننگ خواب
یارو کہو یہ اوس سے کہ نادان پلنگ خواب
سودا یہ کچھ شعور ہے کام نہنگ خواب
قطرہ کبھی مرا بھی گہر ہووے گا یارب
رہتا ہے یہی سوچ کہ گھر ہوئیگا یارب
کیا جانیے اسوقت کدھر ہوئیگا یارب
ایدھر بھی کبھو اوسکا گذر ہوئیگا یارب
اب پھر کبھی وقت سحر ہوئیگا یارب
اوسکے کبھو دل مین بھی اثر ہوئیگا یارب
اسمین ترے سودا کو ضرر ہوئیگا یارب
سوائے اسکے نہ دیکھا حباب در تہ آب
کہ گل سمیت ہے بیمار سے گلاب تہ آب
کہین گہر ہے کہین ہے سراب در تہ آب
مجھے یہ لیگئی خانہ خراب در تہ آب
روان ہو موج ز شرم و حجاب در تہ آب
چھپے ہے شرم سے جا آفتاب تہ آب
تو ہووے رشک سے ماہی کباب تہ آب

کیا دیا ان نے کسیکو آسمان ہے جسکا نام
گر خدا توفیق دے کچھ دے نہ اُس سائل سے قوم
چھوڑ دے دنیا کو جو کوئی بزیر آسمان
نقش پائے شاہ مردان ہی سنور اسقدر
لاگے ہے کسکے موہنہ پہ باین زور پشت
پیدا ہو کیونکہ قرب قدمبوس مجکو آہ
کس کس طرحکی جنبش کو دل کی بنا بنا
بس رکھہ کہ تیرے بازو ہمت سے ای فلک
شہرہ اگر رکھے ہے کفِ جود خلق مین
گت سو طرحکی گردسے ہے جس آن زاہدا
یا جام سے وہ دست دے یا پیالہ زہر کا
ہر صبح وہ ہنسنے ہے رخ آفتاب پر
کوچے مین تب تو عشق کے سودا قدم تو رکھ
ہوے ہین غنچون کے دل بیقرار تیرے ہات
خزان سے پوچھے ہے رور دکے آج یون بلبل
دلِ رمیدہ مرا ایک جان سے اے صیاد
جنھون کے نور بصر تونے کھو دیے ای غم
تمام عمر مری اس چمن مین جون نرگس
نہین کچھ اور دکھ اس وقت لے قسم ناصح

اس دنی کے سامنے پھیلا نہ ای دل تنگ دست
کب کیا خلق تیرا حق نے بہر خنگ دست
ہمت حاتم کا پونہچے اوسکے کب یا سنگ دست
جسکو سودا دیکھکر خورشید کا ہو ذنگ دست
باندھے پھرے ہے آج وہ سفر و پشت دست
جنبش مین دیکھتا ہون مین از دو پشت دست
جب لیگیا ہون مین تو بدستور پشت دست
ہے فقر کام سے کہین بہزور پشت دست
اس سے زیادہ اپنے ہی مشہور پشت دست
رکھہ گال پر چلے ہے ترا پور پشت دست
لاتا کسی پہ یان نہین مقدور پشت دست
دیکھی ہے جن نے یار کی پر نور پشت دست
بھر عمر کاٹنی ہو جو منظور پشت دست
گئی گلونکی چمن سے بہار تیرے ہات
لٹا ہے باغ کا یہ برگ و بار تیرے ہات
تو فخر کر کہ ہوا ہے شکار تیرے ہات
وہ کیونکہ روئین نہ اب زار زار تیرے ہات
مندی نہ چشم تک ہے انتظار تیرے ہات
ہین اب جو رو دن ہون بے اختیار تیرے ہات

دیکھیے آج کہ کس طرحسے گذرے ہم پیا
قطرے اوس چہرے پہ یون تھے عرق کے گویا
گریۂ صبح سوا ہم چشم کسونے نہ دھوئی
گذری پل مارتے اس طرح کہ جیسے شب وصل
شب جو دیکھا مین تجھے آئینہ خانے مین یار
دن تو نظرون مین شب قیر تھا میرے تجھ بن
ہوکے مایوس شفا شب یہ کہے تھا سودا
لاکھ تدبیر طبیبون نے مری کی افسوس
عشق آپنے کی فلک نے جہان مین پوائی بات
صورت ٹی دلی کی زبان کو کرو گے کیا
کو تہ ہوا تھا قصہ خط آنے سے یار کے
غماز سے نہ یار کا حسن پوش ہوگلا
کیا جانیے یہ کس گل و بلبل کا راز ہے
فرماؤگے جو تم تو اوٹھالون گا مین یہاں
چھپنے کی عشق کی نہ نئی بات پیش یار
خوبی بدی سے دہر کے کچھ یاد اب نہین
پروانہ اور شمع کی صحبت نہ مجھسے پوچھ
کل مین کہا تھا یار سے تھے وہ ہی خوبرو
سودا بریدہ ہو یہ زبان جسکی روسے آج

دسنے محشر کی تو کل دست و گریبان تہی رات
جائے شبنم بگلستان گہر افشان تھے رات
اشک خونین سے قرہ پنجۂ مرجان تھی رات
بیخودی اپنی عجب بر سر احسان تھی رات
گویا اوس گھر مین پر از ماہ جبینان تھی رات
محفل غیر مین خورشید درخشان تھی رات
شمع بالین بھی سن اس حرف کو گریان تھی رات
درد ہجران کے لیے وصل کی درمان تھی رات
اس پیٹ مین نہ آتی سی یار و سمائی بات
گو ہمسے تمنے صحبت شب کی چھپائی بات
کھلوا کے ہمنے زلف کو ناحق بڑھائی بات
شعلہ زبان دراز ہے اوسکی لگائی بات
غنچے کی رک رہی ہے دہن پر جو آئی بات
پر غیر کی سنجائیگی مجھسے اوٹھائی بات
سو طرحسے مین سامنے اوسکے بنائی بات
کرتب نے دل کی جیسے مری سب بھلائی بات
اپنی نہ کہہ سکا تو کہون کیا پرائی بات
ہر ایک سے اختلاط کی جنکو نہ بھائی بات
میری ہی خصم جان ہوئی میری بتائی بات

ردیف ثاء مثلثہ

برق دیکھی ہو جسنے سوجانے — مجھ دل بے قرار کی صورت
دل ترستا ہے دیکھنے کو مرا — خنجر آب دار کی صورت
جو کوئی دیکھتا ہے روتا ہے — مجھ دل داغدار کی صورت
کیون نہ سودا ہو بلبلو نکا دل — دیکھے مین لالہ زار کی صورت

اتی ہے کسی واقف اسرار محبت — پوچھین نہ خدائی کو پرستار محبت
آتش سے ہے تری گرمی بازار محبت — کیا لیگا بجز داغ خریدار محبت
کیون مجکو نہ مار اغم دوری ترے آہ — کس منہ سے کرونگا مین پھر اظہار محبت
کرتے ہین اسیر قفس و دام بھی فریاد — لے سکتی نہین سانس گرفتار محبت
کیونکر نہ کرا سے وہ بھلا ناصح بیدرد — جس دل مین کھٹکتا ہو ٹرا خار محبت
دعوی مری صحت پہ مسیحا کو غلط ہے — بچتے ہی ندیکھا کوئی بیمار محبت
قاصر ہے زبان شکر مین قاتل کی ہمارے — کیا سہج مین آسان کی دشوار محبت
ہر جرم کو ہے عفو ترے عہد مین ظالم — گردن زدنی ہے سو گنہگار محبت
باتون سے کچھ اپنی نہین تیرا گلہ منظور — شکوے سے مزا دیتی ہے گفتار محبت
تک سادہ دلی پر تو مرے رحم کر اے یار — ہون تجھسے ستمگر سے طلبگار محبت
روتی تھی مرے حال پہ یہ چرخ افلاک — جس روز کیا تجھسے مین اقرار محبت
ہر خار سے الجھا ہے مرادامن پرواز — ہون رشتہ بپا بلبل گلزار محبت
دل طوطی خط کو ندے اوس شوخ کے سودا — کھاوے گا اس آئنہ کو زنگار محبت
جب تک ہے جہان مین گل و گلزار سلامت — یارب رہے وہ گوشۂ دستار سلامت
سرسبز ہوا باغ ترے حسن کا خط سے — گر درخ آئنۂ زنگار سلامت

ردیف جیم

جن نے نہ دیکھی ہو شفق صبح کی بہار — اگر ترے شہید کو دیکھے کفن کے بیچ

وہ خار سر خرو نہین اہل جنون کے پاس — پا بوس کو مرے جو نہ پونہچا ہو بن کے بیچ

کل رخصت بہار تھی شبنم صفت مین روز — رویا ہر ایک گل کے گلے لگ چمن کے بیچ

آتشکدے مین دیکھ کہ شعلہ ہے بیقرار — آرام دل جنون کو نہین ہے وطن کے بیچ

بعد از شباب ہون تری انکھیان زیادہ مست — ہوتی ہے زور کیف شراب کہن کے بیچ

دیتا ہے مشک مجکو مرے خون دل کی بو — پونہچی شمیم زلف کسیکی ختن کے بیچ

سودا نے اپنے یار سے چاہا کہ کچھ کہون — ایسی کی اک نگہ نہ رہی من کی من کے بیچ

نہ چشم نہ ابرو نہ کرشمہ نہ ادا ہے ہیچ — مہ گنبد ہے بازی کی تیرہ اسکی سوا ہیچ

سیر چمن عمر جو کی ہمنے تو کیا ہے ہیچ — رنگین ہے جوانی کا گل اور ہین سو بقا ہیچ

شیشے کو بھی توڑو تو نکلتی ہے اک آواز — عاشق ہی کا وہ دل ہے کہ ٹوٹے تو صدا ہیچ

اسباب جہان دل نے کیا جب نظر انداز — پوچھا جو مین کیا دیکھے ہے دیوانے کہا ہیچ

ناصح تو نہین چاشنئ درد سے آگاہ — لے عشق تبان جینے کی لذت سجدا ہیچ

اس جامے یہ اتنا نہ اپھر بلبلے کی طرح — جامہ یہ ترا پوچ ہے تو غیر ہوا ہیچ

مانی نہ بندھے گا کبھو نقش اوسکی کمر کا — فرسودہ نگر خامہ کو بے فائدہ کیا ہیچ

کیا قافلۂ عمر سبکرو ہے کہ جس مین — چاہے جو سنے سامعہ آواز درا ہیچ

شاہان سے سوال اپنا رعونت شکنی ہے — کونین تلک ورنہ ہے پیش فقرا ہیچ

ہم شیخ کی سنتے تھے مریدون سے بزرگی — دیکھا جو اوسکے جا کے تو عمامہ سوا ہیچ

دل دے ہے گواہی کہ ہے اس ناقے مین لیلی — مجنون تو خبر لے نہین آواز درا ہیچ

سودا سے کہا مین کہ ترے شہر کے سنگ — دیکھا جو تجھے آ کے تو اے بے سر و پا ہیچ

شمع مین ہر چند ہے سر سے گذر جانیکی طرح
کھب گئی لیکن ہمارے دل مین پروانے کیطرح

یا تبسم یا نگہ یا وعدہ یا گا ہے پیام
کچھ بھی ای خانہ خراب اس دلکے سمجھانیکی طرح

بلبلونکو دون ہون دیوان فغانی کا مین درس
ورنہ گلشن مین ہے میرے کونسی جانیکی طرح

تجھ بن آنکھون سے مری مردم ہو صحرا نشین
سیل سے مجھ اشک کے ہر گھر ہے ویرانیکی طرح

کاٹکر بیٹھے ہے ناگن تب اثر کرتا ہے زہر
سیکھ لی زلفون سے تیری ان نے بل کھانیکی طرح

گھر کیا اپنا بتان نے دلکو میرے دی شکست
توڑ کر کعبہ بناتے ہین یہ تبخانے کی طرح

حیاے گل توڑے ہے گلچین یا تحمین جوب گل
کچھ نظر آتی ہے اے سودا بہار آنیکی طرح

آہ کس سرو مین قمری ہے قد یار کی طرح
نالہ کرتی ہے تو میرے دل افگار کی طرح

طفل کنجشک کا بھی دیکھا کچھ ربط بہم
دل سے میرے ہی اس شوخکی ہے پیار کیطرح

نہ بندھی قصد پر کاہ تلک سے کمر
تیغ اگر جز و بدن اپنی ہو کہسار کی طرح

تجھ فروتن کی ہے جون نقش نگین پا پسند
گو بظاہر ہو سپید ہی مری گفتار کی طرح

دیکھتا ہون میں تری بزم مین ہر ایک کا مونہہ
طلب رحم کی نظرون سے گنہگار کی طرح

ڈالی بازار جو سودا نے متاع دل کو
لٹ گئی دیکھتے ہی جنس خریدار کی طرح

## ردیف دال مہملہ

لطف نشاط بادہ و حسن ظہور صبح
ملکر ہوا ہے خلق دو جہان سرور صبح

لہراتی ہے نسیم سحر کیا ہے ساقیا
گویا ہے موج بادہ بجام بلور صبح

حلقہ مین اوسکی زلف کے عارض پہ ہے نظر
جو شب مین رہگیا ہو گرہ کھاکے نور صبح

گذرے ہے چشم تر سے مری یون سیم تن
جیسے کنار بحر سے ہوئے عبور صبح

آویزہ گہر ہے بنا گوش یار مین
یا سرنگون ہے اوسکے مقابل غرور صبح

خاکستر اپنے سوختہ دل کی صبا کے ہاتھ
تحفہ تری گلی کو ہے بھیجا حضور صبح

ہوئی عمر کہ ہم لگ رہے ہین دامن سے — جھٹک نہ دیجیو پیارے غبار کے مانند

ہوا ہے رشک چمن چہرہ یار کا **سودا** — خط اوسکے گرد جو آیا بہار کے مانند

لذت بے رنج ملنی ہے زمانے سے بعید — نوش دے بی نیش یہ زنبور خانے سے بعید

اشک بیری چشم کا کیونکر اثر پیدا کرے — سبز ہونا خاک مین ہے اپنے دانے سے بعید

جو نصیحت کرنے کی مجھکو نہین یہ جانتے — عاقلون کو بات سننی ہے دیوانے سے بعید

مجھہ دل صد چاک ہی سے وا نہین ہوتی وہ زلف — ورنہ کھلنی گانٹھہ اوسکی کب ہے شانے سے بعید

مین تو جاؤن در سے تیرے پر کہین گے نیک و بد — بیوفائی اوس سے کرنی تھی فلانے سے بعید

ٹھونک لون ناصح کو مین تو بھی اوسیکو ہے کہین — صحبت دیوانے سے کرنی تھی سیانے سے بعید

یا علی یونہچا ہے **سودا** در پہ تیرے آپ سے — پھیر نا محروم ہے اس آستانے سے بعید

مین چاہتا نہین دنیا مین عز و جاہ بلند — یہی کہ دونون جہان سے رہے نگاہ بلند

اگر تو مہر کو اے شعلہ خو ستاتا ہے — کہ اوسکا ہاتھہ ہے جون دست داد خواہ بلند

عجب نہین کہ چھٹے ہر فلک سے فوارا — بڑی ہے اشک کے آنیکی دل سے راہ بلند

الٰہی خیر ہو مجنون کی اب کہ یہ بر پا — کیا ہے لیلی نے کیون خیمۂ سیاہ بلند

ہجوم فوج خط اوسکا نہ کیون بڑہاوے حسن — کرے ہے رتبۂ شہ کثرت سپاہ بلند

یہ چشم قد سے کسو کی ہے آشنا قمری — دکھا نہ سرو مجھے ہے مری نگاہ بلند

اسی سے واعظ احمق کو پست فطرت جان — ہوا ہے چڑھکے یہ منبر پہ خواہ مخواہ بلند

نکر غرور تو زنہار اسپہ اے نادان — جو مرتبہ ہے ترا شکل مہر و ماہ بلند

کرے ہے گردش دوران طرح ہنڈولے کے — ہر ایک شخص کو یان گاہ پست و گاہ بلند

لیا ہے دلکو جو میرے تو اوسکو ہے تنگ — کہ ہووے ملک کی وسعت سے نام شاہ بلند

دم برگشتہ خنجر سے کیا ہووے مین حیران ہون — کہ کیونکر قتل مژگان نے کیا موبہہ پہ پھر جا کر

اوٹھا دے گر نقاب اوس چہرے سے بلبل کی نظرون مین — گئے باد سحر آخر چمن سے گل کو رسوا کر

چمن مین کھلکھلا کر جب ہنسا تو ساتھ غیرون کے — گرا اپنے وہین دل کا گل نو رستہ کمھلا کر

کبھو آنکھین دکھائین اور کبھو دکھلائیان زلفین — لیا ہے دلکو میرے تو نے جادو سحر کیا کیا کر

دل و دین بیچتے ہین ہم تو اک بوسے کی قیمت — اگر تو اس مین اپنا نفع جانے آ کے سودا کر

چلا جب غنچہ بی خط سے نہ بس لفظونکا کچھ سودا — تو پیچ و تاب مین آرہ گئین عارض پہ بل کھا کر

سمندر کر دیا نام اوسکا ناحق سب نے کہہ کہہ کر — ہوئے تھے جمع کچھ آنسو مری آنکھون سے بہہ کر

دماغ آشفتہ یان ہوتا ہے غنچے کے چٹکنے سے — چمن مین ہمسے اے بلبل پرے ٹک جا کے چہچہہ کر

فریب وعدہ کا شکوہ جو مین رو رو کے کرتا ہون — تو میری سادہ لوحی پہ وہ ہنس دیتا ہے قہقہہ کر

کسے طاقت ہے شرح شوق اوس مجلس مین کر سکی — اوٹھا دینے کے ڈر سے سانس وان لیتے ہین رہ رہ کر

نکالی ہے وہ بیرخ ہو کے اپنے گھر سے یون مجکو — شہ شطرنج کو جسطرح کشتین دیوین شہ شہ کر

تقید ترک مے کا مجکو روزونمین ہے اے زاہد — جو چھکے سہو سے گاہی تو پچھتاتا ہون وہ وہ کر

لگایا مونہہ نہین دوروز کسکو اوس ستمگر نے — تنک ظرفی سے اپنی مت تپیا اتنا تو بہ کر

سپاہی مار کر تون کو پیارے کب کہاوگے — عبث گھورو ہو مجکو قبضہ شمشیر گہہ گہہ کر

بچشم فہم کھولے ہے اوسے ذیہوش آیا رو — رکھون ہون لفظ و معنی کو جو مین مصرع مین تہ تہ کر

نسیم اس باغ مین سودا نہین باقی گذر اب تو — رکھے ہے رخت گل کو غنچہ بقچے بیچ تہ تہ کر

کھینچین ہین کٹاری جو تیان مجھپہ اکڑ کر — بنتے ہین یہ بانکے مری نظرون مین بگڑ کر

مطلع ثانی

اوٹھ جانے مین ہے زور مزا یار سے لڑ کر — ملتے ہین تو پھر چھاتی سے چھاتی کو رگڑ کر

یوجون ہو نہین جس بت کو خدا کا ہے تراشا — آذر نہین لایا وہ مرے دم سے گھڑ کر

دامان شفق آج جو ین آلودہ مین دیکھا / جلتی ہے ترے عہد مین شمشیر ہوا پر
وہ شعبدہ باز آکے اوڑا جاوے جو یون دل / کرتا ہو کوئی جیسے کہ ہت پھیر ہوا پر
باندھون مین جسطرح سے مضمون زبردست / رستم نکرے دیو کو یون زیر ہوا پر
ہے ضعف سے یون نالۂ ترا نے مین سودا / ساون مین پپیہے کی ہو جون ٹیر ہوا پر

## غزل در ہجو میان حسرت عطار

بھدانے کا آندھی سے اوڑا ڈھیر ہوا پر / ہر مرغ اوسے کھاکے ہوا سیر ہوا پر
عناب کے دانونکی کرون کیا مین نرگسے / نہ چرخ کا جسطرح ہو چکپھیر ہوا پر
چوب اصل السوس و پر سیاوشان ملکر / جون تیر نہ جلتے مین کرے دیر ہوا پر
دو پیسے کے نسخے سے جو آدمی بھی ہو سو کم / اوس نسخے کو دیتا ہے اوڑا پھیر ہوا پر
لوبے جو فرشتہ کہ دوا ہے مجری اسکی / مارے ہے اوسے جاکے وہ شمشیر ہوا پر
دو بات کے تنیے سے جو دوکا مین ہو کہی / سو بات کا پھر اوڑنے لگے ڈھیر ہوا پر
برسات مین جو کھاے دوا اوسکی دوکان سے / مانند پپیہے کے کرے ٹیر ہوا پر
قیمت مین تو نسخے کی لگا پہانکنے یہ باو / ڈالا ہے زمانے نے یہ اندھیر ہوا پر
اطفار سخن کیجیے کیا خاک زمین پر / ڈھونڈے ہے نہ ملا صاحب ادراک زمین پر
صدقے ترے یون ہو ہے مری خاک زمین پر / جسطرح کلاون کا پھرے چاک زمین پر
تجھ کو سے غبار اپنے کو اوٹھنے نہین دونگا / رہتا ہون مین با دیدۂ نمناک زمین پر
ساقی بت می لیکے پہونچ جلد چمن مین / انگڑائیان لیتا ہون مین جون تاک زمین پر
نالہ کا ستون ہو نہ مرا گر شب تار / تو گر پڑین اک آن مین افلاک زمین پر
نکلا جو مرے مونہہ سے ہوا شہرۂ آفاق / بیٹھی ہے سخن سنجونکی یہ ڈاک زمین پر

دل عشاق ہے پہلو میں جواہر خانہ
اشک خونیں ہے مرا لعل و گہر سے بہتر

جو ہے جوہر اوسے جانیں ہیں ہنر ابلہ گوہر
عیب کہ سمجھیں ہیں اس وقت ہنر سے بہتر

مور دسنگ ہے وہ نخل جو ہو بار آور
پائی ہے بی ثمری ہمنے ثمر سے بہتر

فائدہ باغ کے جانے سے در آئینے میں
سیر لالہ کی نہیں داغ جگر سے بہتر

چاہیے رتبہ سخن کا ہو سخنور سے زیاد
کہیے اوسکو ہے پسر جو ہو پدر سے بہتر

کعبہ و دیر سے کیا کام ہے ہمکو ای دوست
ہے ہمیں کونسی جا گہ ترے در سے بہتر

چشم عشاق پہ کس ابر کو ہے فوقیت
کب وہ برسے ہے مرے دیدۂ تر سے بہتر

شام و صبح و مہ و خور زلف و رخ اوسکے سے نہیں
کب وہ ہو سکتے ہیں اس شام و سحر سے بہتر

آشیان سے نہ اوڑے پونہچے نہ ہم دام تلک
ہم تو بے بال و پری سمجھیں ہیں پر سے بہتر

ہیں جو والی مرے بارہ دو جہاں میں سودا
خاک در اونکی سمجھتا ہوں میں زر سے بہتر

پیوں ہوں خون دل اپنا تجھے گماں ساغر
کدھر ہے شیشہ مرے پاس ہے کہاں ساغر

شراب سرخ سے لبریز گو ہی یاں ساغر
جو تو نہیں ہے تو ہے چشم خون چکاں ساغر

سجانے کسکی صبوحی کیواسطے تجھ بن
بھرے ہے مہر کا آتش سے آسمان ساغر

پیام کیونکہ مرا پونہچے دختر رز کو
کہ شیشہ پنبہ دہن اور بے زبان ساغر

نگاہ مست کی تیری طلب ہے یوں ہمکو
تنک شراب کہ جوں مانگے ہر زمان ساغر

چمن میں گل نہ سر شاخ پر یہ جلوہ دے
جو تیرے ہاتھ پہ سجتا ہے ایجوان ساغر

مجھے معاف رکھ اے مغ کہ بد شراب نہیں
نہیں یقین تو دے بہر امتحان ساغر

اسی ہی طرح سے میں بھی دہن ترا ہوں
کہ جیسے دے ہے لبوں پر تمہارے جان ساغر

شراب شوق کی جب تک پیا کرے سودا
تجھے نصیب ہو امرت کا مہربان ساغر

ناصح اس جیب کے آیا تھا رفو کرنے کو
شورش داغ دل اپنے کی وفا اے سودا
تب جاے کیونکے عشق کی آے یا تجھ بغیر
قمری کو سرو باغ مین ہے دار تجھ بغیر
ہو جلوہ گر شتاب تو اے نور بزم عشق
موجب گرفت رہنے کا عاشق سے کچھ نہ پوچھ
سبحہ سے شیخ ہی نے اوٹھایا نہین ہے ہات
ناز و عتاب اوٹھانیکی کسکی ہے مجکو تاب
تو ہی نہو تو سیر چمن سے ہو کیا حصول
تیرا ہی گر نہ ہمکو میسر ہو ہمکنار
سودا کا دو جہان مین یا مرتضے علی
جام گل ترے سے اب بلبل کو مستی ہی بہار
خندہ گل نے کیا ہی بلبلون کا قتل عام
جوش سے میرے جنون کی کیا خوش آتی ہی بہار
آشیان باندھے ہی کس امید پر ای عندلیب
کسکو گلگشت چمن کا ہی دماغ ای باغبان
دل فسردون کو کہان خون گرم کرتا ہی جنون
شور سنکر ہم نوایون کا اوبلتا ہے یہ دل
عارض گل پر نہین شبنم عرق ہے شرم کا

گم گیا ہاتھ سے سر رشتہ کار آخر کار
کیا کہون مین کہ ہوئی شمع مزار آخر کار
عیسے نفس بھی ہو گئے بیمار تجھ بغیر
گلخن ہے عندلیب کو گلزار تجھ بغیر
آنسو گلوے شمع کے مین ہار تجھ بغیر
کیا خوشدلی سے اوسکو سروکار تجھ بغیر
اب برہمن بھی توڑے ہین زنار تجھ بغیر
خاطر یہ زندگی ہے مجھے بار تجھ بغیر
آب روان بھی تیغ کی ہے دھار تجھ بغیر
نوروز عید بھی ہے شب تار تجھ بغیر
اب کون ہے بتا تو خریدار تجھ بغیر
ہمکو آنکھون سے یہ ذوق می پرستی ہی بہار
پھر اب گلشن مین کیا مونہہ لیکے ہنستی ہی بہار
پیرہن مین گل کی نہین پھولی سماتی ہی بہار
آتش گل سے کوئی دن مین جلاتی ہی بہار
کھینچ کر میرا گریبان یا لیے آتی ہے بہار
کیون مجھے ہر سال آ ناحق ستاتی ہی بہار
رخصت یکنالہ اے صیاد دیتی ہی بہار
دیکھکر میرا جنون یار دکھاتی ہے بہار

کاٹتے دلکو ابروی یار کی تلوار وار
یہ جگر گیسکا ہے اونکا جسکو ہو ہموار دار

خون کی مجھہ بیگنہ کی بس نہین تیغ نگاہ
باندھہ آیا ہے یہ کسکے قتل کو تہیہ یار

باغ تو جاتے ہو تم لیکن خدا کیواسطے
گل کو مت اپنے گلے کا کیجیو زنہار ہار

ایک مین ہی کچھہ تری خاطر نہین پہرتا خراب
روز و شب ہمراہ میرے ہین مرے غمخوار خوار

مجھہ مریض عشق کی دارو نہین کچھہ غیر وصل
اے طبیب اپنی دوا سے تو نہ یہ بیمار مار

بات سنتا ہے سب و صنعونکی تو دل سے دیکھ حیف
ہے سخن میرا تری خاطر پہ ہر یکبار بار

آپ کو مت دیکھہ جون منصور دا حد یار سے
چشم وحدت بین کو ہے یان جلوہ دیدار دار

آج کون آیا تھا گلشن مین خدا جانے کہ ہے
باغبان کا دل نزار و بلبل گلزار زار

دیکھہ سودا کو مغان آپس مین کہہ اوٹھتی ہین لوگ
دختر رز کے لیے پھرتا ہے یہ میخوار خوار

منزل کے پہونچنے سے ورے قافلہ دے چھوڑ
ایدل سمجھہ ان ہمسفرون کا گلہ دے چھوڑ

ہو صاعقہ اس خار پہ صحرا مین آ لیے
اس دل کا رہ عشق مین جو آبلہ دے چھوڑ

تکلیف مریدی مجھے کر شیخ سمجھہ کر
اس زلف کا کس طرح کوئی سلسلہ دے چھوڑ

گر بخیہ گری تو مرا چاک گریبان
چل دامن تنگی کو تو اے حوصلہ دے چھوڑ

تا خاک در دوست پہونچنا نہین کچھہ کام
گر تفرقہ ہو ہر رہ فاصلہ دے چھوڑ

ممکن نہین یہ روح مقدس سے حزین کے
ایسی جو غزل ہووے تو سودا صلہ دے چھوڑ

دیکھا مین نخل وادی ایمن ہر اک چھاڑ
روڑہ ہے کون سا جو نہین طور کا پہاڑ

تیر نگہ تری نے دلون کو اولٹ دیا
مژگان تری سے نے دین مین صفونکی صفین پچھاڑ

کتنا شگفتہ رو ہے کہ مانند آئینہ
چھاتی کے جسکے سامنے کھل جائے ہین کیواڑ

خطرا ہے تجھے مسند شاہی کو ای فلک
حاضر ہے پوست تخت مرا پشم تو اوکھاڑ

کسکے ہین زیر زمین دیدہ نمناک ہنوز — جابجا سوت ہین پانی کے تہ خاک ہنوز

گل زمین سے جو نکلتا ہی برنگ شعلہ — کون جان سوختہ جلتا ہے تہ خاک ہنوز

ایکدن گھیر مین دامن کا ترے دیکھا تھا — گرد پھرتے ہین گریبان کے مرے چاک ہنوز

جستجو کرکے تجھے آفت کو بہم پونہچایا — باز آتے نہین گردش سے یہ افلاک ہنوز

باغ مین جب سے گیا تھا وہ خمار آلودہ — گل ہین خمیازہ مین انگڑائی مین ہین تاک ہنوز

زخم دل پر ہے مرے تیغ جنون کا ناصح — تو گریبان کا نا دان سیے ہے چاک ہنوز

کیونکی سودا مین کرون وصف نبا گوش اسکا — کی نہین آب گہر سے یہ زبان پاک ہنوز

بے خبر درد محبت سے ہے وہ یار ہنوز — دکھ سے دل دینے کے واقف نہین دلدار ہنوز

رحم سرگشتگی میری پہ اوسے کیا آوے — نہین کلیون مین کٹی اسکو شب تار ہنوز

نہ ابھی قطرۂ اشک اسکی مژہ تک آیا — نہ گھسا اسکے گریبان کا کوئی تار ہنوز

آپ نالان ہو تو دیوے مری فریاد کی داد — سو تو وہ گل ہی نہین بلبل گلزار ہنوز

کیون نہ بھاوے اسے قیمت شکنی سودا کے — جنس دل اپنی تو دالی نہین بازار ہنوز

یار کے حسن سے ہین بیخبر اغیار ہنوز — نہین اس شعلہ سے آگہ یہ خس و خار ہنوز

بال و پر ہونے نپائے تھے نمودار ہنوز — تب سے ہم کنج قفس مین ہین گرفتار ہنوز

ہوگئے پامال نگر ہمکو رہا اے صیاد — مشق پرواز نہین تا سر دیوار ہنوز

جی کو توکیت رکھا آنکھون نے پر حسرت دل — منڈ رہی ہے صف مژگان سے مرے یار ہنوز

آہ یہ کسکی شکایت ہے مرے دل مین شرم — جسکو دیتی ہی نہین رخصت اظہار ہنوز

تب سے پامال ہے دل کا ورق صبر و قرار — سبق ناز نہ لیتی تھی وہ رفتار ہنوز

رتبہ شمع حرم کو مین بہم پونہچایا — ساتھ ہی جی کے دلے الفت زنار ہنوز

سودا تو درد دل سے نپٹ اب ہے بیقرار
ہوتا ہے گہ سفید ترا رنگ گاہ سبز

## ردیف سین مہملہ

کب ہمکو ہے بہار مین گلزار کی ہوس
نکلی کبھو نہ مرغ گرفتار کی ہوس

مطلع ثانی

بلبل ہے گو نہین ہے رخ یار کی ہوس
ہے گل کو اوسکے گوشۂ دستار کی ہوس

قاتل ہی میری خون کی نرکھتا تھا آرزو
اپنے بھی دم مین تھی دم تلوار کی ہوس

نرگس جو شکل چشم اوگی ہے زمین تلے
کیا جانیے ہے کسکے ترے دیدار کی ہوس

پائے نہ جھانکنے بھی کبھو ہم در چمین
رکھتے ہین دل مین رخنۂ دیوار کی ہوس

پیش از سخن زبان جو کاٹی قلم کی طرح
اوس شوخ سے رکھون ہون مین گفتار کی ہوس

قدرت نہ ہمکو آہ کی نے طاقت فغان
نکلے سو کیون کہ اپنے دل زار کی ہوس

سودا یہ جنس دلکے تئین دے چکے ہم آگ
رکھتے نہین ہین کوئی خریدار کی ہوس

ہمنے بھی دیر و کعبہ سے دن چار کی ہوس
اب سبحہ کا نہ شوق نہ زنار کی ہوس

گھر اسن کا اوسی کو ملا زیر آسمان
جسنے جہان مین آن کے مسمار کی ہوس

نے چین روز وصل نہ شب ہجر کی قرار
کیا جانیے کیا ہے اپنے دل زار کی ہوس

یون چاہتا ہون داغ مین دلپر ہزار ہا
جسطرح باغبان کو ہو گلزار کی ہوس

اے شوخ تیری گرمی بازار دیکھکر
سب خوبرو رکھین ہین خریدار کی ہوس

دیر و حرم کی پوچ چکا ہے وہ سنگ و خشت
جسکو ہے تیرے سایۂ دیوار کی ہوس

عارض کا دیکھتا ہے تمنا سے عندلیب
گل کو ہے تیرے گوشۂ دستار کی ہوس

تیری مژہ نے سیر کیا ہے بہت ہمین
باقی رہی ہے کچھ دم تلوار کی ہوس

سودا تو آپ آپ کو سمجھا رہ خموش
منصور کو ہوئی ہے سر دار کی ہوس

## ردیف شین معجمہ

سودا کے دلمین کھٹکے ہے اوس شوخ کی ہوس — اے بلبلو یہ گل کے نہو خار کا خلش

تا آہ تو تجھے یاد ابرو مین ہے سینے کا خراش — کس لیے سے ہے کم یہ سر چھینے کا خراش

دستگے گم ہونے کا غم کب ہو نہ ہیرا جان ترا — جب سلیمان کے ہو سینے مین آبگینے کا خراش

کوئی خنجر ایسی نہین مجکو جو ہو سوہان روح — تیرے دورے مین مگر دلکو ہے جینے کا خراش

درد زخم تیر کی اوسکی نہو لذت بتمام — آگے سوزن کی خلش ہے او سینے کا خراش

نازک اندامی کرون کیا اوسکی اے سودا بیان — شمع سان جسکے بدن پر ہو پسینے کا خراش

دوری سے ہے تری اپنے دل زار کو آتش — ہے یاد چمن مرغ گرفتار کو آتش

ہم گرم تگا پو ہین تری راہ طلب مین — یان آبلۂ پا سے ہے سر خار کو آتش

اب شیخ و برہمن ہین متراز مذاہب — تجھ عشق نے دی سبحہ و زنار کو آتش

کچھ سوز محبت کا نہین دل مین ہمارے — گلخن سے لگی ہے در و دیوار کو آتش

اندام مین کچھ اوسکے تب ہجر نہین ہے — دی عشق نے ظالم ترے بیمار کو آتش

گل سر پہ نہین دوڑو بجھانے کو مریدو — زاہد کے لگی گوشۂ دستار کو آتش

لے دختر رز بھاگی گھر محتسب آکر — دیوے جو کہین خانۂ خمار کو آتش

با چشم پر آب اوسکو مین دیکھون ہون ہمارا — ہو ئے نگہ گرم مرے یار کو آتش

ابر اوسکو بجھاتا ہے وہ بجھتی نہین سودا — دی لالۂ خودرو نے یہ کہسار کو آتش

سینے مین ہوا نالہ و پہلو مین دل آتش — دھڑکے ہے پڑا دل کہ نہو مشتعل آتش

اشک آتش و خون آتش و لخت دل آتش — آتش پہ برستی ہے پڑی متصل آتش

یک لحظہ طرف ہو کے مرے دیدۂ و دل سے — نادم تو سمندر سے سدا منفعل آتش

یاقوت نہین ہے وہ ترے لعل سے اے شوخ — جا ڈوب موئی آب مین ہو کر خجل آتش

وہ مانگتا ہون ترے حق مین مہربان اخلاص
رکھے ہے خضر سے جو عمر جاودان اخلاص

دلون مین بہتون کے مین ڈھونڈھ ہو نڈکرا
کہین جو پایا بھی ہے تو برزبان اخلاص

مجھے یقین ہے کہ اخلاص بھی ہے زر کا کام
کرے گدا سے نہ نواب اور خان اخلاص

دل اوسکا کیونکہ ملے دل سے ای یارو
جہان ہو شیشہ و سنگ اوس جگہ کہان اخلاص

وہ کیونکہ دوست ہو مجھسے مگر خدا چاہے
تو ہوئے پنبہ و آتش کے درمیان اخلاص

نہ اپنی دید مین آیا کبھو بروے زمین
بنام ہوش کہین زیر آسمان اخلاص

مگر جوان سے اسے پیر دوستی کا فکر
کہین ہوا ہے رکھے تیر باکمان اخلاص

ثبات دوستی اسے دل نہ دلبرون سے چاہ
کہ بارہا مین کیا اسنے امتحان اخلاص

پدر کو اوسکے تو آزردہ مت کرائی سودا
اگر ہے طالب گل رکھہ بباغبان اخلاص

ایک ہی ہمسے تجھے نہین اخلاص
گھر گھر تجھکو ہے کہین اخلاص

روسیاہی سوا نہین حاصل
نام سے مت کرائی نگین اخلاص

دیکھہ تجھہ زلف دو رخ کی الفت
کرتے ہین آج کفر و دین اخلاص

روز ہی ہمسے تین رکھا پیارے
واہ وا رحمت آفرین اخلاص

مثل نقش قدم یہ رکھتی ہے
تیرے در سے مری جبین اخلاص

گر تمنا گھر کی ہے تو کر
چشم میری سے آستین اخلاص

آدم اس دام مین پھنسا سودا
رکھے دانے سے خوشہ چین اخلاص

## ردیف ضاد معجمہ

چھوڑا مین کفر و دین فقط اس سے غرض
تسبیح سے نہ کام نہ زنار سے غرض

سینے مین دل جو ہے سو تری یاد کے لیے
جز دید کیا ہے دیدہ خونبار سے غرض

ردیف طاء مہملہ

بے مہر خط جو ہو تو نہین اوسکو اعتبار — عارض کے خال سے ہے ترا اعتبار خط

اور و نکے خط کیطرح سمجھتا نہین یہ خط — گرد آئینہ کے موںہہ پہ ہے تیرا غبار خط

آنکھین تو صید تھین ترے چہرے کی خال کے — دل اندہون ہوا ہے پیارے شکار خط

آفاق کو خراب ترے حسن نے کیا — رسوائے زلف خلق سے عالم ہے خوار خط

پونہچا ہے کوئی قاصد سودا ہی یار تک — دل کسطرح سے ہو نہ ہمارا انتشار خط

تری آنکھون کیطرح سے نرکسے جام نشاط — می مین کیدہر ہے جو ہر کہتے ہین یہ مادام نشاط

مطلع ثانی

تو ہو گر پاس تو ہے صبح طرب شام نشاط — دیکھنا تجکو ہے اے جان دل آرام نشاط

فضل حق جسکی طرف ہو تو اوسے بخشے ہے — دور ساغر کیطرح گردش ایام نشاط

دل غنچون کا ہے اسیری کے ترے آگاہ — ہے قفس بیچ اوسے عیش نہ دام نشاط

عکس تا اوسکی نگہ کا نہ پڑے جام کے بیچ — ہو سکے نشۂ مے سے نہ سر انجام نشاط

دیکھہ ہوتے ہین تجھے قمری و بلبل شادان — تو ہے اس باغ مین اے سرو گل اندام نشاط

شیشہ ہے زیر بغل آبلہ دل نئی سودا — مے سے ہمکو نہین بے ساقی گلفام نشاط

سمجھے تجھے ہم جو دوست تجھے ایمان غلط — تیرا نہین ہے جرم ہمارا گمان غلط

کھاتے جو ہو قسم کہ تجھے چاہتا ہون مین — مشفق غلط ملاذ غلط مہربان غلط

ساقی نہو تو سیر چمن کا ہے کیا مزہ — جانا بغیر بادہ سوے بوستان غلط

زاہد جو کوزہ پشت ہو اوسکی نظر سے بیچ — کرتی نہین ہے تیر کبھو یہ کمان غلط

جو حسن دیکھتا ہون مین فندق پہ یار کے — وہ لطف کب رکھے ہے گل ارغوان غلط

بھٹکین نہ رفتگان عدم رستہ سے کبھو — ہرگز کرے نہ راہ کو یہ کاروان غلط

مردونکی بات ایک ہے سودا سے سن صنم — مانند خامہ اونکی نہ پلٹے زبان غلط

یون ہے طریق مین عہو راست یا غلط — اجر جفا درست ہے مُزد وفا غلط

قاتل کو بیگنہ کہے تو پونہچے ہے مُزد قتل — وارث اگر قتیل کا لے خون بہا غلط

واشد ہے دل مرے کو دم سرد سے ترے — اس غنچے کو شگفتہ کرے گر صبا غلط

سر تا بپا جو دستہ نرگس کیطرح چشم — ہوئے اگر وہ شوخ ادہر دیکہنا غلط

قامت کو اپنے یار کی تشبیہ سرو سے — سودا اگرچہ دون تو ز سر تا بپا غلط

## ردیف ظاء معجمہ

اوٹہے نشہ مین محبت کے خط یار سے حظ — بغیر بادہ چمن بیچ کیا بہار سے حظ

ہلال عید سے یہ عیش ہے نہ صائم کو — جو مجہکو یار کی ہے تیغ آبدار سے حظ

یہ بخت دل مری پلکون پہ چشم تر کے دیکہہ — کیا جو چاہے تو دریا یہ لالہ زار سے حظ

عبث ہین منتظر اوس شوخ کی مری آنکہین — سوائے آئینہ کسکون ہے انتظار سے حظ

مجہے بہی عیش ہے یہ تیرے گرد پہرنے مین — کہ جون پتنگ کو ہے شمع کے نثار سے حظ

کسی شراب سے پائی نہ وہ حلاوت مین — کیا ہے یاد مین ساقی کے جو خمار سے حظ

عجب ہے تنگ سلاسل مین ہو نہ دیوانہ — رہے ہے دلکو مری زلف تابدار سے حظ

حلاوت اتنی ہے اس داغ دلکے کینے سے — کہ جون بخیل کو درہم کے ہو شمار سے حظ

ہزار سیر کرے شہر شہر کی سودا — اوٹہے گا دل ہی کے اپنے تجہے دیار سے حظ

زہے وہ معنی قرآن کہے جو تو واعظ — بہٹے وسن کے تئین اپنے کر رفو واعظ

مجہے یہ فکر ہے تو اپنی ہرزہ گوئی کا — جواب دیویگا کیا حق کے روبرو واعظ

خدا کے واسطے چپ رہ اوتر تو منبر سے — حدیث و آیہ کو مت پڑہ تو بو وضو واعظ

سنا کسی سے تو نام بہشت پر تجہہ کو — گل بہشت کی پونہچی نہین ہے بو واعظ

جان تک دے چکین بات اپنی پہ دل سوختگان
واسطے سر ہی کے نکلے زبان رکھتی ہی شمع

کیا کیا اس خانۂ پر دود مین تھے بزم آرا
سو اب نام ہی اونکا نہ نشان رکھتی ہی شمع

گھٹتی ہے عمر تاسف ہی مین اس غم کے بیچ
لو ہی انگشت کہ جسکو بدہان رکھتی ہے شمع

ترے بیمار کے بالین پہ نہ تنہا آپ ہی
شام سے صبح تلک اشک روان رکھتی ہی شمع

شمع شبہائے محرم کی طرح اپنے ساتہ
ایک عالم کے تئین گریہ کنان رکھتی ہی شمع

شہرۂ تاب و تب از بس ہے زبان زد اوسکا
ہم بھی کہدین جو کوئی پوچھے تو ہان رکھتی ہی شمع

سوز تا سوز تفاوت ہے یقین کر سودا
داغ جو دل پہ ہے اپنے سو کہان رکھتی ہی شمع

مژگان کی گر خلش کا بدل ڈھنگ ہی وسیع
سینہ بھی یان برائے صف جنگ ہی وسیع

زاہد جگہ نہ وان ہو تو حاضر ہے گھر مرا
بتخانہ شکل کعبہ نہین تنگ ہے وسیع

نقص صفائی اپنی نہ پونہچا تو وان تلک
آئینہ خانہ ورنہ بہر سنگ ہے وسیع

دامان سیل اشک مرا ہجر مین ترے
مانند دامن چمن و گنگ ہے وسیع

بے ہمتی سبب تگ و دو کا ہے ورنہ یا
روزی برائے کور و کر و لنگ ہی وسیع

چڑیا سے لے بچا ہے نہ سیمرغ تک کبھو
شہباز عشق کا بھی عجب چنگ ہی وسیع

تمکو کے واسطے ترے نیمہ کے سرو ناز
گلشن مین تختہ گل اورنگ ہے وسیع

خواہش جنھین ہے ملک کی اونکو نہین فہم
دو گز زمین ندان تہ سنگ ہے وسیع

بادہ بہ گو کہ عرصہ کیا محتسب نے تنگ
سودا کے واسطے قدح بنگ ہی وسیع

## ردیف غین معجمہ

اے لالہ گو فلک نے دیے تجکو چار داغ
چھاتی مری سراہ کہ اک دل ہزار داغ

ڈرتا ہے جون سپند کہین تاب جنگ نجائے
ہے سوز دل سے میرے نپٹ بیقرار داغ

